# افسوس

مجموعہ خطوط حضرت اکبر کی ترتیب میں جس قدر اہتمام کیا گیا تھا وہ سب اکارت گیا اور خطوط تاریخ وار مسلسل نہیں لکھے گئے۔ جناب کاتب صاحب ترک موالات کی جدوجہد میں ایک گورے کے ہاتھ سے زخمی ہوئے۔ کئی ہفتے آنکھ میں زخم رہا اسلئے خطوط کی اشاعت میں بھی غیر معمولی دیر ہو گئی۔ اور علالت چشم کے سبب کاتب صاحب تاریخ وار لکھ بھی نہ سکے جب میں نے کاپیاں دیکھیں اور جگہ جگہ خطوط کو آگے پیچھے پایا تو میرے رنج اور صدمہ کی کوئی انتہا نہ رہی۔ مگر اب اس کی اصلاح آسان نہ تھی۔ تمام مجموعہ مکرر لکھوانا پڑتا اور خواہ مخواہ کی چھپنے کی دیر اور ہو جاتی۔ اسواسطے یہ ایڈیشن تو جوں کا توں شائع کر دیا جاتا ہے آئندہ اشاعت کے وقت اصلاح کر دی جائیگی۔ ہر خط پر تاریخ موجود ہے ناظرین خود بھی سلسلہ کو درست کر سکتے ہیں۔

آخری خط :- علالت سے چند روز پہلے جو خط حضرت اکبر نے لکھا تھا اسکی تصویر آخر میں درج کیجاتی ہے تاکہ ناظرین کو حضرت کی تحریر کا اصلی نقشہ معلوم ہو۔ [illegible]

الہ آباد ۲۷ راگست ۲۱ء

بھائی خواجہ صاحب - پھر آپ کا کرم نامہ آیا شکریہ کا موقع ہے

پیری و بیماری سے عجب حالت ہے خدا کا شکر ہے۔ اس زمانہ میں آپ اپنا حال

لکھ بھیجئے اپنا حال کیا لکھوں جس قدر زندگی سے تنگ ہوں زندگی کو اسکا اندازہ نہیں

ورنہ میں سابقہ عہدوں کی تقسیم ہو جاتی

اکبر حسین سب کو دعا سلام